وَاللّٰہُ یَقُوْلُ الْحَقَّ وَھُوَ یَھْدِی السَّبِیْلَ (اللہ سچی بات کا کہنے والا ہے اور راہ راست کا وہی دکھلانیوالا ہے ۱۲)

ہدایت ہفتم ذاکر کو چاہئے کہ جمیع اسباب مشوشہ قلب سے بچے کیونکہ جمعیت قلب کی بڑی دولت ہے اور یہ اسباب متعدد ہیں ایک اپنی بے عنوانی سے صحت خراب کر لینا اس لئے صحت کی بہت حفاظت کرے دماغ کی ترطیب اور قلب کی تفریح اور تقویت ہمیشہ غذاً و دواً کرتا رہے غذا میں نہ اتنی کمی کرے کہ ضعف و یبوست ہو جاوے نہ اس قدر افراط کرے کہ ہضم میں فتور آجاوے کہ اس سے بھی صحت خراب ہوتی ہے جماع کی کثرت نہ کرے کہ اس سے بھی اعضائے رئیسہ خصوص قلب و دماغ ماؤف ہو جاتے ہیں جب تک صادق رغبت نہ ہو کھانا نہ کھاوے ایک آدھ لقمہ کی اشتیاق باقی رہنے پر چھوڑ دے اور جب تک طبیعت میں سخت تقاضا نہ ہو صحبت نہ کرے اسی طرح سونے میں اعتدال رکھے نہ بہت زیادہ سووے کہ کسل ہو نہ بہت کمی کرے کہ یبوست ہو جاوے
دوسرا امر مشوش قلب بلا ضرورت عمدہ لذیذ غذاؤں کے اہتمام میں لگا رہنا ہے۔
تیسرا امر ہر وقت اپنے بدن کی آراستگی اور لباس کی نفاست میں مشغول رہنا کہ اسی باب میں کہا گیا ہے ؎

| | |
|---|---|
| عاقبت سازد ترا از دیں بری | ایں تن آرائی و ایں تن پروری |

اے از کمال دین۔ البتہ بالکل میلا کچیلا بھی نہ رہے کہ اس سے بھی قلب مکدر ہوتا ہے سادہ اور صاف رہے البتہ بدون اہتمام اگر خوراک پوشاک عمدہ میسر ہو اور نفس میں کسی رذیلہ کے پیدا ہونیکا اندیشہ نہ ہو تو خدا تعالےٰ کی نعمت ہے استعمال کرے اور شکر بجا لاوے چوتھا امر مال کی حرص اور اس کے جمع کرنے کی فکر میں رہنا یا یہ کہ موجودہ ذخیرہ کو اسراف کرکے اڑا ڈالنا کہ دونوں کا انجام تشویش قلب ہے۔ حریص تو ہر وقت اسی دھن میں رہیگا اور مسرف ذخیرہ ختم ہونیکے بعد آخر پریشانی میں مبتلا ہو گا یا پرائے مال پر نگاہ کرے گا۔ پانچواں امر کسی سے دوستی یا دشمنی باندھ لینا دوست تو اس پر ہجوم کرکے اس کے وقت کو مشوش کرینگے اور دشمن اسکو ایذائیں پہونچا کر پریشانی میں

انجام ... ش اور پیٹ کے پالنے ہی میں رہنے کا یہ ہوگا کہ دین رخصت ہو جائے گا ۱۲

ڈالینگے اسی طرح جو امور موجب تشویش قلب ہوں اور فی نفسہ ضروری نہوں انسے حتی الامکان بہت احتراز رکھے البتہ اگر کوئی تشویش بلا اس کے اکتساب وارتکاب کے پیش آجاوے یا اس نے کسی شرعی ضرورت سے کوئی فعل کیا تھا اور اس میں کوئی تشویش پیش آگئی مثلاً کسی سودخوار کے ہدیہ لینے سے انکار کیا وہ اس کا دشمن ہوگیا تو وہ مضر نہیں پس اُس میں مضطرب نہو حق تعالیٰ پر نظر و توکل رکھے وہ مدد فرمائیں گے اگر کچھ تکلیف بھی پہونچے تو اُس کو مقتضائے حکمت الٰہیہ سمجھکر اُس پر راضی رہے وہ اسکے لئے زیادہ موجب قرب ہے۔

**ہدایت ہشتم** جو امور اختیاری ہیں اُن میں توخلل نہ ڈالے اور جو امور اختیار سے خارج ہیں اگر وہ مرغوب ہیں تو اُنکے حصول کے درپے نہو اور اگر وہ نامرغوب ہیں تو اُنکے دفع میں تن دہی نہ کرے مثلاً نماز کے اور تلاوت یا ذکر کے اندر یہ تو اختیاری ہے کہ اپنے قلب کو تکلیف ہو حاضر رکھے جسکے کئی طریق ہیں مثلاً حق تعالےٰ کی ذات کا تصور کرنا یا معانی الفاظ کی طرف توجہ کرنا یا خود الفاظ کی طرف خیال رکھنا اس طرح کہ ہر ہر لفظ کو مستقل ارادہ سے زبان سے ادا کرے پس اسمیں تو کمی نہ کرے اور نماز کے اندر تلاوت کے وقت جی نہ لگنا یا لذت نہونا یا وساوس و خطرات کا ہجوم کرنا خواہ وہ کتنے ہی ناپاک ہوں یہ امر غیر اختیاری ہے اس کی فکر نہ کرے اپنا اختیاری کام کئے جائے اسی سے بالخاصہ اُنکی اصلاح ہوجاتی ہے بالخصوص وساوس کی طرف تو اصلا التفات نہ کرے نہ اُس پر مغموم ہو کہ اس سے اُن کو دونی ترقی ہوتی ہے پھر سخت پریشانی میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اس کا عمدہ علاج یہی ہے کہ اپنے ذکر وغیرہ کی طرف توجہ پھر تازہ کردے اور اُس وسوسہ سے بالکل بے پروائی اختیار کرے اس سے وہ از خود مندفع ہوجاتا ہے اور مثلاً طاعت اختیاری ہے اُس میں سُستی نہ کرے اور یہ امور خارج از اختیاری ہیں اچھا خواب۔ قبولِ دعا۔ وجد و رقت وغیرہ انکا طالب نہو یا مثلاً معصیت اختیاری ہے اُس کے پاس نہ جاوے اور یہ چیزیں غیر اختیاری ہیں کی کمی۔ ذکر میں کسی چیز کا نظر نہ آنا یا کوئی اثر محسوس نہ ہونا

نہ ہو یا مثلاً کسی کے ساتھ بلا قصد تعشق ہو جانا غیر اختیاری ہے اس میں کوئی معصیت و مضرت نہیں گو تکلیف ہے لیکن یہ امور اختیار میں ہیں اُس کو دیکھنا اُس سے باتیں کرنا قصداً اُس کی آواز سننا اُس کے پاس آنا جانا اُس کا خیال دل میں لانا اُس کو سوچ سوچ کر دل سے لذت لینا اُن سے بچنا واجب ہے اور اکثر اس تدبیر سے وہ عشق بھی مضمحل ہو جاتا ہے اور اگر اس میں کوتاہی کرے گا گنہگار ہو گا اور قلب تاریک ہو جاویگا یا مثلاً کسی معصیت کی طرف بار بار طبیعت کا مائل اور راغب ہونا غیر اختیاری ہے اس کی فکر میں نہ پڑے البتہ معصیت اختیاری ہے اس سے بچے اُس میلان پر عمل نہ کرے جو شخص غیر اختیاری چیزوں کی تحصیل یا دفع کی فکر میں رہتا ہے تمام عمر اُس کی تشویش اور تنگی میں گذرتی ہے حتی کہ بعض لوگوں نے ان وجوہ سے اپنے کو مردود سمجھ لیا ہے پھر بعضوں نے تو خودکشی کر لی ہے اور بعضوں نے ذکر و اطاعت کو چھوڑ دیا ہے غرض ایمان کا نقصان کیا یا جان کا ہی اصل یہ ہے کہ امور غیر اختیاریہ جو مرغوب ہیں گاہے انکا حصول سالک کیلئے موجب فتنہ ہو جاتا ہے مثلاً اپنے کو صاحب کمال سمجھنے لگا عجب و دعوی یا شہرت میں مبتلا ہو گیا اور اسی طرح عدم حصول کبھی موجب نفع ہوتا ہے مثلاً اپنے کو ناکارہ و حقیر سمجھنے لگا اور جو امور نامرغوب ہیں کبھی اُنکا ہونا اُسکے لئے نافع ہوتا ہے مثلاً اُس میں مشقت ہوتی ہے جو ایک قسم کا مجاہدہ ہے تنگی ہوتی ہے غم ہوتا ہے جس سے تصفیہ باطن کا ہوتا ہے ایسے ہی مواقع کے لئے ارشاد ہے عَسٰٓی اَنۡ تَکۡرَہُوۡا شَیۡئًا وَّہُوَ خَیۡرٌ لَّکُمۡ وَعَسٰٓی اَنۡ تُحِبُّوۡا شَیۡئًا وَّہُوَ شَرٌّ لَّکُمۡ البتہ امور مرغوبہ اگر خود حاصل ہو جاویں نعمت سمجھکر شکر کرے جیسا کہ عدم حصول کو بھی ایک اعتبار سے مذکورہ نعمت سمجھے اور شکر کرے خوب سمجھ لو۔

**ہدایت نہم**۔ آجکل اکثر درویشوں میں بعض رسوم متعارف ہیں سو بعض تو محض خلاف شرع ہیں جیسے قبر کا طواف اور اُس پر بوسہ اور اُس پر غلاف ڈالنا یا اُن کی نذر ماننا یا اُن سے کچھ مانگنا۔ اور بعض انضمام مفاسد سے نامشروع ہو گئی ہیں جیسے عرس یا سماع یا قل پنج آیت کا یا مجلس مولد کہ عوام ان امور کے منع یا ترک کو درویشی کے خلاف سمجھتے ہیں ان کے مفاسد کی تحقیق اور بحث بمفصل احقر نے اصلاح الرسوم و حق السماع و تعلیم الدین کے حصہ پنجم بیان میں لکھی ہے اور بعض امور ایسے ہیں کہ اگر اُن کو داخل

بزرگی وموجب زیادت قرب سمجھے تو بدعت قبیحہ ہے اور اگر اعتقاد دین کوئی فساد نہو تب بھی محض دنیا ہے جیسے عملیات یا ترک حیوانات اور بعضے امور فی نفسہ نیک ہیں اگر اُس میں فساد عقیدہ ہو مثلاً شجرہ پڑہنا کہ حقیقت اس کی مقبولان الٰہی کے ساتھ توسل ہے دعا میں جو سنت سے ثابت ہے لیکن اگر اُس میں یہ سمجھا جاوے کہ ان حضرات کے نام پڑھنے سے وہ ہمارے حال پر متوجہ رہیں گے تو محض بے سند غلط عقیدہ ہے جو حسب آیت وَلَا تَقْفُ مَا لَیْسَ لَکَ بِہٖ عِلْمٌ ممنون ہے اور مثلاً مطالعہ کتب تصوف کا اگر کوئی عالم جامع منقول ومعقول اور عارفین کا صحبت یافتہ ہو اُس کیلئے مضائقہ نہیں ورنہ برہم زن دین وایمان ہے اس لئے اس قسم کی کتابیں ہرگز نہ دیکھی جاویں جیسے مثنوی مولوی رومی۔ دیوان حافظ یا دوسرے بزرگوں کے ملفوظات ومکتوبات جنمیں تحقیقات اسرار یا اُن کے مواجید و احوال ہیں بلکہ ان حضرات کی حکایات بھی نہ دیکھیں سب عام افہام سے خارج ہیں۔

**ہدایت دہم** چونکہ بعض آدمی خواہ مرد ہوں یا عورت مرید ہو کر بھی اپنی حالت اور عادت کی کچھ اصلاح نہیں کرتے اس لئے اس کے متعلق بھی کچھ کچھ ضروری امور لکھتا ہوں باقی مفصل احکام کتب دینیہ میں مذکور ہیں۔

**عام مردوں کو نصیحت** علماء سے بکثرت ملتے رہو۔ اُن سے مسائل پوچھتے رہو اگر پڑھے ہوے ہو تو بہشتی زیور اور بہشتی گوہر یا بجائے اُس کے صفائی معاملات ومفتاح الجنۃ کو دیکھتے رہو اور اس پر عمل رکھو۔ لباس خلاف شرع مت پہنو۔ جیسے ٹخنوں سے نیچے پاجامہ یا کوٹ پتلون یا ریشمی یا زردوزی کا کپڑا یا چار اُنگل سے چوڑی لیس دار ٹوپی یا اتنے ہی کام کا سچا کامدار جوتا۔ داڑھی مت کٹاؤ نہ اُس کو منڈواؤ البتہ ایک مٹھی سے جتنی زائد ہو اُس کا اختیار ہے جتنی رسمیں سنت کے خلاف ہو رہی ہیں سب کو چھوڑ دو خواہ وہ دنیا کے رنگ میں ہوں خواہ دین کے رنگ میں جیسے مولد فاتحہ۔ عرس۔ شادی میں ساچق اور برات اور مہانداری یا نام کیلئے کھانا پکوانا کھلانا یا شہرت ونا موری کیلئے دینا دلانا عقیقہ وختنہ وبسم اللہ کے مکتب میں جمع ہونا سب

۵ؕ نہ اتباع کرو اس چیز کا جس کا تم کو علم نہ ہو ۱۲

ترک کردو نہ اپنے گھر کرو نہ دوسرے کے یہاں شریک ہو یا غمی میں تیجا دسواں. چالیسواں وغیرہ شب برات کا حلوا یا محرم کو تیوہار منانا خود کرو نہ دوسرے کے یہاں جاکر ان کاموں میں شریک ہو میلوں ٹھیلوں میں مت جاؤ نہ اپنے بچوں کو جانے دو اور اُن کو ایسی باتوں کے لئے پیسے بھی مت دو جیسے کنکوا. آتشبازی. تصویر دار کھلونے وغیرہ. زبان کو غیبت اور گالی گلوج سے بچاؤ. جماعت کے ساتھ پانچوں وقت کی نماز پڑھو کسی عورت یا لڑکے کی طرف بُری نگاہ سے مت دیکھو. گانا بجانا مت سُنو. پیر سے ہر کام کے لئے تعویذ گنڈے مت مانگا کرو. بلکہ اُس سے دین سیکھو البتہ دعا کرانے کا مضائقہ نہیں. ایسا مت سمجھو کہ اگر نذرانہ موجود نہ ہو تو پیر کے پاس کیا جاویں. یہ مت سمجھو کہ پیر کو سب خبر رہتی ہے ان سے کچھ کہنے کی کیا ضرورت ہے تصوف کی کتابیں مت دیکھو اور نہ ایسی باتیں پوچھو تقدیر کے مسئلہ میں کبھی گفتگو مت کرو. پیر نے جو بتلادیا وہ کئے جاؤ. رشوت اور سود مت لو رہن کی آمدنی بھی سود ہے اُس سے بھی بچو اور جتنے لین دین خلاف شرع ہیں سب سے بچو. خواب پر بدون مسئلہ پوچھے عمل مت کرو. اگر پیر کے پاس جاؤ اور وہ اپنے کام میں مشغول ہو تو اُس کے کام میں حرج مت ڈالو نہ ایسی جگہ بیٹھو کہ اُس کا دل تمکو دیکھ دیکھ بٹ جاوے کہیں کنارے پر بیٹھ جاؤ جب فرصت پاویں سامنے جاؤ تعلیم الطالب منگاؤ اور دیکھو تعلیم الدین کے چار حصے پہلے بھی دیکھ لو. جزاء الاعمال بھی دیکھ لو.

**عام عورتوں کو نصیحت.** شرک کی باتوں کے پاس مت جاؤ. اولاد کے ہونے یا زندہ رہنے کے لئے ٹونے ٹوٹکے مت کرو. فال مت کھلواؤ. فاتحہ نیاز ولیوں کی مت کرو. بزرگوں کی منت مت مانو. شب برات محرم عرفہ تبارک کی روٹی. تیرہ تیزی کی گھونگنیاں کچھ مت کرو. جس سے شرع میں پردہ ہے چاہے وہ پیر ہو اور چاہے اور کیسا ہی نزدیک کا ناتہ دار ہو جیسے دیور جیٹھ خالہ پھوپھی یا چچا یا ماموں کا بٹیا یا بہنوئی یا نندوئی یا منہ بولا بھائی باپ ان سب سے خود پردہ کرو. خلاف شرع لباس مت پہنو جیسے کا[illegible] زردار پاجامہ یا ایسا کرتہ جس میں پیٹ. پیٹھ کلائی یا بازو کھلے ہوں یا ایسا باریک [illegible] بدن یا سر کے بال جھلکتے ہوں یہ سب چھوڑ دو لانبی آستینوں کا اور

نیچا اور دبیز کپڑے کا کرتہ بناؤ اور ایسے ہی کپڑے کا دوپٹہ ہو اور دھیان کرکے سر پر سے مت ہٹنے دو ہاں اگر گھر میں خالی عورتیں ہوں یا اپنے ماں باپ حقیقی بھائی وغیرہ کے سوا گھر میں کوئی اور نہ ہو تو اُس وقت سر کھولنا ڈر نہیں کسی کو جھانک تاک کر مت دیکھو۔ کہیں بیاہ شادی۔ مونڈن۔ چلہ۔ چھٹی۔ ختنہ۔ عقیقہ۔ منگنی۔ چوتھی وغیرہ میں مت جاؤ نہ اپنے یہاں کسی کو بلاؤ کوئی کام نام کیواسطے مت کرو کوسنے اور طعنہ دینے اور غیبت سے زبان کو بچاؤ۔ پانچوں وقت نماز اول وقت پر پڑھو اور جی لگا کر تھام تھام کر پڑھو رکوع سجدہ اچھی طرح کرو ایام سے جب پاک ہو خوب خیال رکھو۔ کسی وقت کی نماز ایام بند ہونیکے بعد رہ نجاوے اور اگر تمہارے پاس زیور گوٹہ لچکہ وغیرہ ہو تو حساب کرکے زکوٰۃ نکالو۔ بہشتی زیور ایک کتاب ہے اُس کو یا تو پڑھ لو یا سُن لیا کرو اور اس پر چلا کرو۔ خاوند کی تابعداری کرو اُس کا مال اُس سے چھپا کر خرچ مت کرو۔ گانا کبھی مت سُنو۔ اگر قرآن پڑھی ہوئی ہو تو روزانہ قرآن پڑھا کرو جو کتاب پڑھنے یا دیکھنے کے لئے مول لینا ہو پہلے کسی عالم کو دکھلا لو اگر وہ صحیح معتبر بتلاویں تو خرید و ورنہ مت لو۔ جہاں رسم رسوم کی مٹھائی وغیرہ تقسیم ہوتی ہو وہاں مت جاؤ اور نہ بانٹنے میں شریک ہو۔

## خاص ذاکر شاغل لوگوں کو وصیت

اوپر کی نصیحتیں دیکھو ہر امر میں سنت پر عمل کرنے کا اہتمام کرو اس سے قلب میں بڑا نور ہوتا ہے اگر کسی سے کوئی بات خلاف مزاج پیش آوے صبر و تحمل کیا کرو جلدی سے کچھ کہنے سننے مت لگو خاصکر غصہ کی حالت میں بہت سنبھلا کرو۔ کبھی اپنے کو صاحب کمال مت سمجھو جو بات زبان سے کہنا چاہو پہلے خوب سوچ لیا کرو جب خوب اطمینان ہو جاوے کہ اس میں کوئی خرابی نہیں اور یہ بھی محقق ہو جاوے کہ اس میں کوئی دنیوی ضرورت یا دینی منفعت ہے اُس وقت زبان سے نکالو کسی بُرے آدمی کی بھی برائی نہ کرو نہ سُنو کسی صاحب حال پر طعن مت کرو۔ کسی مسلمان کو گو وہ خطا کار ہو حقیر مت سمجھو۔ مال و جاہ کی طمع و حرص مت کرو۔ تعویذ گنڈوں کا شغل

اس سے عوام کا ہجوم ہوتا ہے جہاں تک ممکن ہو ذاکرین کی جماعت میں شامل اور داخل رہو اس سے نور اور عزم اور شوق سب میں قوت ہوتی ہے دنیوی تعلقات مت بڑھاؤ بے ضرورت بہت سا سامان مت جمع کرو حتی الامکان خلوت میں رہو بدون ضرورت و مصلحت لوگوں سے زیادہ مت ملو۔ اور جب ملنا ہو خوش خلقی سے پیش آؤ اور بعد رفع ضرورت جلدی اُن سے جدا ہو جاؤ۔ بالخصوص شناسا دنیا داروں سے بہت بچو۔ یا تو اہل اللہ کی صحبت ڈھونڈو یا عوام میں ناشناسا لوگوں سے ملو ان سے ضرر کم پہنچتا ہے اگر قلب پر کچھ احوال یا علوم وارد ہوں شیخ سے اطلاع کرو۔ شیخ سے کسی خاص شغل کی درخواست مت کرو۔ ثمرات ذکر کے بجز شیخ کے کسی پر ظاہر مت کرو اگر تصوف کی کتابیں دیکھنے کا شوق ہو تو پہلے تعلیم الدین کا حصہ پنجم اور کلید مثنوی مطالعہ کرلو جبکہ تم معقول و منقول کے جامع عالم ہو سخن پروری مت کرو بلکہ جب تم کو اپنی غلطی ثابت ہو جاوے فوراً اقرار کرلو ہر حالت میں اللہ تعالیٰ پر اعتماد رکھو اسی سے التجا رکھو اور استقامت کی درخواست کرو۔ والسلام خیر ختام۔ تمت

الرسالۃ بحمد اللہ تعالیٰ و کان بدؤھا و ختمھا فی الیومین الاولین من عشرۃ رمضان الانور سنۃ ۱۳۲۳ من الہجرۃ ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

---

# تذییل قصد السبیل از کشف حقیقت طریقت

خلاصہ سلوک (۱) نہ اس میں کشف و کرامت ضروری ہے (۲) نہ قیامت میں بخشوا دینے کی ذمہ داری ہے (۳) نہ دنیا کی کاربراری کا وعدہ ہے کہ تعویذ گنڈوں سے کام بنجاویں یا مقدمات دعا سے فتح ہو جایا کریں یا روزگار میں ترقی ہو یا جھاڑ پھونک سے بیماری جاتی رہے یا ہونیوالی بات بتلا دی جایا کرے (۴) نہ تصرفات لازم ہیں کہ پیر کی توجہ سے ازخود اصلاح ہو جاوے اُس کو گناہ کا خیال ہی نہ آوے خود بخود عبادت ہوتے رہیں مرید کو زیادہ ارادہ بھی نہ کرنا پڑے یا علم دین و قرآن میں ذہن

وحافظہ بڑھجاوے (۵) نہ ایسی باطنی کیفیات پیدا ہونیکی کوئی میعاد ہے کہ ہر وقت یا عبادت کے وقت لذت سے سرشار رہے عبادت میں خطرات ہی نہ آویں خوب رونا آوے ایسی محویت ہوجاوے کہ اپنی پرائی خبر نہ رہے (۶) نہ ذکر وشغل میں انوار وغیرہا کا نظر آنا یا کسی آواز کا سُنائی دینا ضرور ہے (۷) نہ عمدہ عمدہ خوابوں کا نظر آنا یا الہامات کا صحیح ہونا لازمی ہے بلکہ **اصل مقصود** حق تعالیٰ کا راضی کرنا ہے جس کا ذریعہ ہے **شریعت** کے حکموں پر پورے طور سے چلنا ان حکموں میں بعضے متعلق ظاہر کے ہیں جیسے نماز وروزہ وحج وزکوٰۃ وغیرہا اور جیسے نکاح وطلاق وادائے حقوق زوجین وقسم وکفارہ قسم وغیرہ اور جیسے لین دین وپیروی مقدمات وشہادت ووصیت وتقسیم ترکہ وغیرہ اور جیسے سلام وکلام وطعام ومنام وقعود وقیام ومہمانی ومیزبانی وغیرہ ان مسائل کو علم فقہ کہتے ہیں اور بعضے متعلق **باطن** کے ہیں جیسے خدا سے محبت رکھنا خدا سے ڈرنا خدا کو یاد رکھنا دنیا سے محبت کم ہونا خدا کی مشیت پر راضی رہنا حرص نہ کرنا عبادت میں دل کا حاضر رکھنا دین کے کاموں کو اخلاص سے کرنا کسی کو حقیر نہ سمجھنا خود پسندی نہ ہونا غصہ کو ضبط کرنا وغیرہ ان اخلاق کو **سلوک** کہتے ہیں اور مثل احکام ظاہری کے ان احکام باطنی پر عمل کرنا بھی فرض وواجب ہے نیز ان باطنی خرابیوں سے اکثر ظاہری اعمال میں بھی خرابی آجاتی ہے جیسے قلت محبت حق سے نماز میں سستی ہوگئی یا جلدی جلدی بلا تعدیل ارکان پڑھ لی یا بخل سے زکوٰۃ اور حج کی ہمت نہوئی یا کبر وغلبۂ غضب سے کسی پر ظلم ہوگیا حقوق تلف ہوگئے ومثل ذلک اور اگر ان ظاہری اعمال میں احتیاط کی بھی جاوے تب بھی جبتک نفس کی اصلاح نہیں ہوتی وہ احتیاط چندروز سے زیادہ نہیں چلتی پس نفس کی اصلاح ان دو سبب سے ضروری ٹھیری لیکن باطنی یہ خرابیاں ذرا سمجھ میں کم آتی ہیں اور جو سمجھ میں آتی ہیں انکی درستی کا طریقہ کم معلوم ہو۔ تاہم نفس کی کشاکشی سے اس پر عمل مشکل ہوتا ہے ان ضرورتوں سے پیر کامل ع کو تجویز کیا جاتا ہے کہ وہ ان باتوں کو سمجھکر آگاہ کرتا ہے اور انکا علاج وتدبیر بھی بتلاتا ہے اور نفس کے اندر درستی کی استعداد اور ان معالجات میں سہولت اور تدابیر میں قوت پیدا ہونیکے لئے کچھ اذکار واشغال کی بھی تعلیم خود ذکر اپنی

ع پیر کامل کی پہچان قصد السبیل کی ہدایت سوم میں ملاحظہ ہو ۱۲

ذات میں بھی عبادت ہی پس سالک کو دو[۱] کام کرنے پڑتے ہیں ایک ضروری کہ احکام شرعیہ ظاہری و باطنی کی پابندی ہے دوسرا مستحب کہ کثرت ذکر ہے اس پابندی احکام سے خدا تعالیٰ کی رضا اور قرب اور کثرت ذکر سے زیادت رضا و قرب حاصل ہونا ہے یہ ہی خلاصہ سلوک کے طریق اور مقصود کا ؛

## حقوق طریقت

طریقہ میں داخل ہو کر جو کام کرنا پڑینگے (۱) بہشتی زیور کے گیارہ[۲] حصے اول سے آخر تک ایک ایک حرف کر کے پڑھنے یا سننے پڑینگے (۲) اپنی سب حالتیں بہشتی زیور کے موافق رکھنا پڑینگی (۳) جو کام کرنا ہو اور اس کا جائز نا جائز ہونا معلوم نہ ہو کرنے سے پہلے علماء اہل حق سے پوچھنا پڑے گا اور اُنکے بتلانے کے موافق عمل کرنا ہوگا (۴) نماز پانچوں وقت جماعت سے پڑھنا ہوگی البتہ اگر کوئی عذر شرعی ہو تو جماعت معاف ہے اور اگر بلا عذر غفلت سے رہجاوے ندامت کے ساتھ استغفار کرنا چاہئے (۵) اگر مال بقدر زکوٰۃ ہو تو زکوٰۃ دینا ہوگی . مسائل اس کے بہشتی زیور میں ملینگے . اسی طرح کھیت اور باغ کے پیداوار میں دسواں بیسواں حصہ دینا ہوگا اس کے مسائل زبانی معلوم کر لئے جاویں (۶) اگر حج کی گنجائش ہو تو حج کرنا پڑے گا اسی طرح گنجائش کی صورت میں عید کو صدقہ فطر اور بقرعید کو قربانی ضروری ہوگی (۷) اپنی بیوی بچوں کے حقوق ادا کرنا ہونگے اُن کا یہ بھی دینی حق ہے کہ اُن کو ہمیشہ شرع کے احکام بتلاتے رہو آسان طریقہ اس کا پڑھے ہوؤں کیلئے یہ ہے کہ شب و روز میں تھوڑا سا کوئی وقت مقررہ کر کے بہشتی زیور اول سے آخر تک اپنے گھر والوں کو پڑھکر سنا دیں اور سمجھا دیں اور جب وہ ختم ہو جاوے پھر شروع کر دیں جب تک اُن کو مسائل خوب پختہ یاد نہو جاویں سُناتے رہیں اور اَن پڑھ ایسا کریں دین کی کسی عالم سے سنا کریں اُسکو یاد کر کے گھر والوں سے ضرور

[۱] اسکے ذمہ واجب ہیں گو کسی سے بیعت بھی نہو ۱۲ [۲] البتہ عورتوں کیلئے گیارہواں حصہ نہیں ہے ۱۲

کہدیا کریں۔

**اور یہ کام چھوڑنا پڑینگے۔** داڑھی منڈوانا۔ داڑھی کٹانا جبکہ چار اُنگل سے زائد نہو۔ داڑھی چڑھانا۔ سر میں چاند گھلوانا۔ گُدی رکھانا۔ یا آگے سے منڈوانا۔ ٹخنوں سے نیچے پائجامہ پہننا یا لنگی باندھنا یا کرتہ جو ٹخنوں سے نیچے لٹکانا یا عمامہ کا شملہ آدھی کمر سے نیچے چھوڑنا یا کسم و زعفران کا رنگا ہوا یا ناپاک رنگ کا رنگا ہوا کپڑا پہننا یا ریشمی یا زری کا لباس چار اُنگل سے زیادہ پہننا یا لڑکوں کو پہنانا۔ یا کفار کا سا لباس پہننا یا مردوں کو چاندی کی انگوٹھی ایک مثقال یا زائد یا سونے کی انگوٹھی پہننا۔ یا عورتوں کو کھڑا جوتا یا مردانہ لباس پہننا یا باجہ دار زیور پہننا یا ایسا کپڑا باریک یا چھوٹا پہننا جس میں بدن کھلا رہے کسی عورت یا امرد کو بُری نگاہ سے دیکھنا یا عورتوں لڑکوں سے زیادہ میل جول رکھنا مرد کو کسی نامحرم عورت کے پاس یا عورت کو کسی نامحرم مرد کے پاس بیٹھنا یا تنہا مکان میں رہنا یا بدون سخت مجبوری کے سامنے آجانا اگرچہ وہ پیر ہی ہو یا رشتہ دار ہوں اور جہاں سخت مجبوری ہو وہاں سر اور بازو اور کلائی اور پنڈلی اور گلا کھولنا نامحرم مرد کے سامنے حرام ہے منہ کے سامنے بھی گھونگھٹ رہنا بہتر ہے اور عمدہ پوشاک اور زیور سے تو سامنے آنا بالکل ہی بُرا ہے۔ اسیطرح نامحرم مرد و عورت کا باہم ہنسنا بولنا ضرورت سے زیادہ باتیں کرنا یہ سب چھوڑ دینا چاہئے ختنہ یا عقیقہ یا شادی میں جمع ہونا یا برات میں جانا البتہ عین نکاح کے وقت پاس پاس کے مردوں کا جمع کرلینا مضائقہ نہیں یا کوئی کام فخر و نمود کا کرنا جیسے آجکل رسم و رسوم کا کھانا کھلانا لینا دینا ہوتا ہے اسی میں نوتہ بھی آگیا اسکو بھی چھوڑنا چاہئے اسی طرح فضول خرچی کرنا یا کپڑے میں بہت تکلف کرنا کہ یہ بھی فخر نمود میں داخل ہے۔ مردہ پر چلا کر رونا۔ اُس کا تیجہ دسواں بیسواں چالیسواں وغیرہ کرنا۔ دور دور سے عرصہ عرصہ تک میت کے پیچھے آنا۔ بدون شرع کے موافق تقسیم کئے ہوئے مردہ کے کپڑے خیرات کردینا۔ لڑکیوں کا حصہ نہ دینا۔ اہل حکومت و ریاست کو غربا پر ظلم کرنا۔ جھوٹی نالش کرنا۔ موروثی کا دعویٰ کرنا۔ رہتی یا رشوت

---

عہ وعہ وعہ وعہ وعہ یہ پانچوں باتیں عورتوں اور لڑکیوں کے واسطے درست

بنانا یا رکھنا یا [۴۰] براہ شوق کتے پالنا۔ یا [۴۱] کنکوے و آتش بازی یا کبوتر بازی و مرغ بازی وغیرہ کا شغل کرنا یا [۴۲] بچوں کو اجازت اور پیسے دینا یا [۴۳] گانا سننا باجے سے یا بے باجہ اسی میں گراموفون بھی داخل ہے۔ [۴۴] عرسوں میں جانا۔ [۴۵] بزرگوں کی منت ماننا۔ [۴۶] فاتحہ نیاز گیارہویں وغیرہ متعارف طور پر کرنا [۴۷] رواج کے موافق مولد شریف کرنا۔ [۴۸] تبرکات کی زیارت کیلئے عرس کا سا انتظام کرنا یا اُس وقت مردوں عورتوں کا خلط یا سامنا ہو جانا۔ [۴۹] شب برات کا حلوا پکانا یا [۵۰] محرم کو تہوار منانا یا [۵۱] رمضان میں ختم قرآن پر شیرینی ضرور کرکے بانٹنا یا [۵۲] ٹونے ٹوٹکے کرنا یا [۵۳] شیتلا وغیرہ کو ماننا یا [۵۴] فال وغیرہ کھلوانا [۵۵] کسی نجومی یا آسیب سے کوئی بات پوچھنا۔ [۵۶] غیبت کرنا [۵۷] چغلی کھانا۔ [۵۸] جھوٹ بولنا [۵۹] تجارت میں دغا کرنا۔ [۶۰] بلا اضطرار ناجائز نوکری کرنا یا [۶۱] جائز نوکری میں کام خراب کرنا۔ [۶۲] عورت کا خاوند کے سامنے زباندرازی کرنا یا [۶۳] اُس کا مال بلا اجازت خرچ کرنا یا [۶۴] بلا اجازت کہیں جانا اور [۶۵] حافظوں کا مردوں پر قرآن پڑھکر یا [۶۶] تراویح میں قرآن سُنا کر کچھ لینا یا [۶۷] مولویوں کو وعظ پر یا مسئلہ بتلانے پر اُجرت لینا یا [۶۸] بحث و مباحثہ میں پڑنا یا [۶۹] درویش وضع لوگوں کو پیری مریدی کی ہوس کرنا یا [۷۰] تعویذ گنڈوں کا مشغلہ رکھنا یہ ہے فہرست مختصر کرنے نہ کرنے کے کاموں کی اور تفصیل احقر کے رسالوں میں بقدر ضرورت ملیگی۔ فقط

## فائدہ از ضیاء القلوب مصنفہ شیخ العرب والعجم حضرت حاجی شاہ امداد اللہ صاحب قدس سرہ

و نیز سالک را باید کہ بر اوامر شریعت استحکام دارد و از ممنوعات او بپرہیزد و تقوی پرہیزگاری را شعار خود سازد و در ہر حال اعمال سنت را نگاہدارد و از منہیات و مشتبہات احتراز نماید و اگر گناہے بظہور آمدہ باشد زود توبہ کند و باستغفار و اعمال نیک تدارک آن نماید و بوقت دیگر ندارد و نماز پنجگانہ را با جماعت در مسجد ادا نماید و اوقات خود را بعد اداء فرائض و واجبات و سنن در شغل باطن گذارد و بر زیادتی نوافل و اوراد نہ پردازد بلکہ مشغولی باطن را فرض دائمی داند و گاہے غافل نشود چوں ذوق و لذت بداں یابد شکر الہی بجا آورد و اندک را بسیار شمارد و را برائے رضاء خدا تعالے کند و از کشف و کرامات لذت نہ گیرد بلکہ بیزار باشد و بسط شاکر باشد و حدود شرعیہ دراں حال نگاہدارد و چوں قبض شود

دل تنگ و مایوس نگردد و در کار باشد و در جمیع عبادات خود را متہم داشتہ در اداء آن خود را
مقصر داند و احوال باطن را با جاہل ظاہر نکند و سخن تصوف بر ملا نگوید و با غیر محرم ہم نگوید
و با محرم در گوشہ گوید و اوقات خود را ضبط دارد و از تلون طبع دور باشد و از دنیا و
فیہا من کل الوجوہ بدل تارک باشد والا از کار اشغال ہزار سالہ بکار نیاید دل آئینہ است
از تابش غیر اللہ نگاہ دارد و از طلب جاہ و مرتبہ کہ گمراہی است پناہ جوید و وقت را غنیمت
شمارد و از غفلت بر باد ندہد کہ فائت را قضا نشود و در راہ قدم مردانہ نہد و غم شادی این و
آن را یکسو نہد کہ این حجاب است و از صحبت ناجنس خلاف شرع و منکر فقراء و مبتدعہ
بگریزد و از درویش خلاف شرع کہ موافق سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نباشد دور ماند اگرچہ
از و کرامات و خرق عادات بظہور آید و بآسمان پرد و از مردمان بقدر ضرورت اختلاط
کند و بہر نیک و بد کشادہ پیشانی پیش آید و بہر دمان بعجز و انکسار معاملہ کند و نیستی و پستی را شعار
خود سازد و اعتراض بر کسے نکند و سخن ملایم و نرم گوید و سکوت و خلوت را دوست دارد و
بخاطر جمع در کار خود سرگرم باشد و تشویش را بدل راہ ندہد و ہمہ امور کہ پیش آیند از حق داند
و مدام پاسبان دل باشد تا خطرۂ غیر نیاید و نفع رسانی را در امور دینی بر خود لازم داند و در ہر
کار اول نیت خالص کند بعد ازاں بعمل آرد و در خورد و نوش از اعتدال نرود نہ چنداں
زیادہ کہ کسل آرد و نہ آن قدر کم کہ بسبب ضعف از عبادت باز ماند علیٰ ہذا القیاس در ہر امر از
افراط و تفریط پرہیزد و اگر نفس را لقمۂ چرب دہی از و کارے ہم گیری و بہتر است کہ قوت
از کسب سازد و اگر توکل کند ہم زیبا است و لائق باشد بشرطیکہ از کسے طمع نہ دارد و دل را
از تعلق غیر اللہ پاک دارد و از ہیچکس اُمید و ترس بجز حق تعالےٰ ندارد و بما سوی اللہ نگیرد
و در طلب حق بے آرام و بے راحت و مضطر ماند و ہر جا کہ باشد با خدا باشد و بر بیش و کم نعمت
الہی شکر نماید و از فقر و فاقہ و تنگدستی و قلت معیشت دل تنگ نشود بلکہ فخر و عزت خود داند
شکر بجا آرد کہ این منصب انبیاء و اولیاء است کہ مرا عنایت فرمودہ اند و با متعلقان خود برفق
و تلطف و مہربانی معاملہ کند و از نافرمانی شان درگذرد و عذر آنہا بپذیرد [illegible]
اجتناب نماید و عیب مردم بپوشد و عیب خود را در نظر دارد و ہمہ مسلمانان [illegible]

وباکس بحث وجدال نکند اگرچہ حق بجانب او باشد و مہمان نوازی ومسافر پروری راپیشہ خود سازد و بصحبت غربا و مساکین راغب باشد و در خدمت علماء و صلحاء عزت و حرمت خود داند و آنچہ میسر آید بمصرف خویش صرف نماید تا زیان نرساند و تعلق دل بہیچ چیز ندارد وجود و عدم رابرابر داند ولباس فقرا را دوست دارد و ہر قدر کہ طعام ولباس میسر آید قانع بر آں باشد و ایثار پیشہ خود سازد و گرسنگی و تشنگی را کہ طعام اللہ است محبوب دارد و کم خندد و بسیار گرید و از عذاب الٰہی و بے نیازی او ترساں ولرزاں باشد و موت را کہ بیخ کن ما سوا است ہر وقت پیش نظر دارد و از دوزخ کہ جائے فراق است پناہ جوید و بہشت را کہ مقام وصال است بطلبد و محاسبہ را بر خود لازم گیرد و محاسبہ روز بعد مغرب و محاسبہ شب بعد صبح کند و محاسبہ آں را گویند کہ حساب کند کہ در شب و روز از من چند نیکی و چند بدی بظہور آمدہ بر نیکی شکر نماید و بر بدی توبہ و استغفار کند و صدق مقال و اکل حلال را شعار خود سازد و در مجلس ہزل و لہو وغیرہ و غیر مشروع حاضر نشود و از رسوم جہل پرہیزد و دوستی و دشمنی و خشم و خوشنودی برائے خدا بود و کوتاہ دست و کوتاہ طمع باشد شرمگین و کم گو و کم رنج و صلاح جو و بسیار طاعت و نیکو کار و نیکو رفتار و باوقار و بردبار باشد و بس ایں است نشان نکوخوئی و اوصاف پسندیدہ و نیز ہر کہ ایں حاصل نماید باید کہ غرہ نشود و بر خود گمان نیکو نبرد فقط و نیز از زیارت مزارات اولیاء مشائخ مشرف بودہ باشد و بوقت فراغ خاطر بر مزار آنہا نشستہ بجانب روحانیت اوشان توجہ نماید و حقیقت آں را بصورت مرشد خود تصور نمودہ فیضیاب شود و برکت گیرد و گاہ گاہ بر مزارات عوام اہل اسلام رفتہ موت خود را یاد کند و از فاتحہ اوشاں را ثواب رساند و ادب حکم مرشد خود را بجائے ادب و حکم خدائے تعالےٰ و رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم داند کہ نائب اوشان است۔

| | | |
|---|---|---|
| رسالہ الیم فی السقم در طریق سلوک | الہجر فی التقلب ۱۲ | |

یہ جواب ہے جس میں ایسا وظیفہ یا طریقہ پوچھا گیا تھا جس سے طاعات میں [illegible] اجتناب میسر ہو اس کا جواب حسب ذیل دیا گیا طاعت اور معصیت

دونوں امر اختیاری ہیں جنمیں وظیفہ کو کچھ دخل نہیں رہا طریقہ سو طریقہ امور اختیاریہ کا بجز استعمال اختیار کے اور کچھ بھی نہیں ہاں سہولت اختیار کیلئے ضرورت ہے مجاہدہ کی جس کی حقیقت ہے مخالفت (یعنی مقاومتِ) نفس اس کو ہمیشہ عمل میں لانے سے بتدریج سہولت حاصل ہوجاتی ہے میں نے تمام فن لکھدیا۔

**نوٹ** آگے شیخ کے دو کام رہجاتے ہیں ایک بعض امراض نفسانیہ کی تشخیص دوسرے بعض طرق مجاہدہ کی تجویز جو کہ ان امراض کا علاج ہے۔

## رسالہ الظم فی السم بالکسر در ماہیت اصلاح

(جو ایک صاحب کو بطور خط لکھا گیا تھا) غیر اختیاری کے درپے نہ ہونا اختیاری میں ہمت کرنا اس میں جو کوتاہی ہوجاوے اُس پر استغفار اور اوس کا تدارک اور توفیق کی دعا کرنا یہی اصلاح ہے فقط۔

## بعضے آداب شیخ از رسالہ آداب الشیخ والمرید

شرط (۱) شیخ کے لیے یہ شرط ہے کہ مرید کو آزاد نہ چھوڑے کہ جہاں چاہے جا بلکہ جب گھر سے نکلے تو اجازت لیکر نکلے اور جس کام کے لئے جائے شیخ کی اجازت سے جائے۔

شرط (۲) شیخ کی شرائط میں سے یہ بھی ہے کہ مرید کو ہر لغزش پر جو اُس سے صادر ہو تنبیہ وزجر و توبیخ کرے اور اس میں عفو و مصالحت کو راہ نہ دے اور اگر عفو سے کام لیا تو اُس نے مقام (شیخوخت) کا حق ادا نہ کیا جس پر وہ قائم ہے بلکہ وہ ایک بادشاہ ہے جو اپنی رعیت سے خیانت کرتا ہے اور اپنے رب کی حرمت وعظمت پر قائم نہیں۔

شرط (۳) منجملہ شرائط شیخ کے ایک یہ بھی ہے کہ مرید سے عہد لے کہ وہ شیخ سے کوئی خطرہ قلبی یا حال باطنی پوشیدہ نہ رکھے گا اور جیسے کہ طبیب جڑی بوٹیوں کی صورت خاص سے واقف نہو اور ترکیب ادویہ کو نہ جانتا ہو تو وہ مریض کیلئے ہلاک ہے علم بغیر صورت پہچاننے کے کافی نہیں دیکھے اگر کوئی دوا فروش (عطار

عفو سے مراد عدم مواخذہ ہے

اور اُس کو ہلاک کرنا چاہتا ہو طبیب اُس کیلئے حسب تجویز دوا طلب کرے مگر وہ دوا کی صورت وحقیقت کو پہچانتا نہیں اگر اس وقت عطار اُس کو کوئی ایسی چیز دیدے جس سے مریض ہلاک ہوجائے اور طبیب بوجہ ناواقفیت کے وہی دوا مریض کو پلا دے اور مریض ہلاک ہوجاوے تو اُس کا گناہ عطار اور طبیب دونوں کی گردن پر ہوگا کیونکہ طبیب کا فرض تھا کہ وہ کوئی ایسی چیز نہ پلائے جس کی حقیقت وصورت کو نہ جانتا ہو ایسے ہی شیخ جبکہ صاحب ذوق نہو اور طریق کو محض کتب تصوف دیکھکر یا لوگوں سے سُن سنا کر حاصل کیا اور وجاہت وریاست کیلئے مریدونکی اصلاح وتربیت کرنے بیٹھ گیا تو وہ مرید کیلئے مہلک ہے اس لئے کہ وہ طالب سالک کے مصدر ومورد اور تغیر حالات کو نہیں سمجھتا اس لئے ضروری ہے کہ شیخ کو انبیاء علیہم السلام کا دین اور اطباء کی تدبیر اور بادشاہوں کی سیاست حاصل ہو اُس وقت اُس کو اُستاد کہا جاسکتا ہے اور شیخ پر واجب ہے کہ کسی مرید کو بغیر امتحان وآزمائش کے قبول نہ کرے

شرط (۴) اور شیخ کے شرائط میں سے یہ بھی ہے کہ مرید کے سانس اور حرکت کا محاسبہ کرے اور جتنا اُس کو مطیع ومتبع دیکھے اس پر اس معاملہ میں تنگی کرے کیونکہ یہ راستہ ہی شدت کا ہے اس میں نرمی کو دخل نہیں کیونکہ رخصتیں تو عوام کیلئے ہیں اس لئے کہ وہ تو صرف اس پر قناعت کرتے ہیں کہ ان پر اسلام وایمان کا نام آجائے اور صرف ان چیزوں کو ادا کرتے رہیں جو اللہ تعالے نے انپر فرض کی ہیں اور جو شخص اعلیٰ درجہ کو اور عوام کے مرتبہ سے زیادتی کو طلب کرتا ہے اسکے لئے ضروری ہے کہ اسکے حاصل کرنے میں سختیاں برداشت کرے

شرط (۵) اور شیخ کے شرائط میں سے یہ بھی ہے کہ شیخوخت (پیری) کی جگہ پر اُس وقت تک نہ بیٹھے جب تک اُس کو کوئی شیخ (پیر) اس جگہ پر نہ خود بٹھائے یا حق تبارک وتعالیٰ خود اُس پر الہام فرماویں اور اُس کے ساتھ حق تعالیٰ کا یہی معاملہ ہو کہ بلاواسطہ شیخ تربیت کیجاتی ہو

شرط (۶) منجملہ شرائط شیخ ایک یہ بھی ہے کہ جب کسی مسئلہ میں کلام کرے اور اُسکے مقابلہ میں کوئی جھگڑا کرنیوالا کھڑا ہوجائے تو اپنے کلام کو قطع کرے اور جب تم کسی شیخ کو دیکھو کہ [illegible] اور مرید اُسکے مقابلہ (یعنی مخاطبہ) میں ادلہ شرعیہ یا عقلیہ [illegible] ہے اور شیخ اُس کو زجر وتوبیخ نہیں کرتا تو سمجھ لو کہ وہ تربیت میں خیانت

کر رہا ہے اور شیخ کیلئے اولیٰ یہ ہے کہ جب وہ کسی مرید کو دیکھے کہ وہ نظریات میں اپنی عقل کا استعمال کرتا ہے اور شیخ نے جو کچھ اُس کو بتلایا ہے اس میں شیخ کی رائے کی طرف رجوع نہیں کرتا تو چاہیئے کہ اُس کو اپنی مجلس یا خانقاہ سے نکال دے اس لئے کہ وہ دوسرے مریدوں کو بھی خراب کردیگا اور خود کوئی فلاح نہ پائیگا اس لئے کہ مریدین تو عرائس اللہ ہیں یعنی دلہنوں اور حوروں کی طرح اپنے خیموں میں مقصورہیں ہر منظر ومجلس سے اپنی نظر بچانیوالے ہیں سوا اس منظر کے جس کی طرف انکا شیخ اُن کو لیجارہا ہے اور شیخ کے ذمہ واجب ہے کہ جب یہ سمجھے کہ کسی مرید کے قلب میں سے اس کی حرمت اور بڑائی نکل گئی تو اُس کو اپنی سیاست کے ذریعہ اپنے گھر سے نکالدے کیونکہ وہ سب سے بڑا دشمن ہے جیسا کسی شاعر نے کہا ہے ؎

| | |
|---|---|
| احذر عدوك مرة | واحذر صديقك الف مرة |
| اپنے دشمن سے ایک مرتبہ ڈر | تو دوست سے ہزار مرتبہ ڈرو۔ |

اس لئے بسا اوقات دوست منقلب ہوکر دشمن بنجاتا ہے تو وہ نقصان پہنچانیکے راستہ زیادہ جانتا ہے اور ایسے شخص کیلئے ظواہر شریعت اور عام طریق عبادت کا اشتغال واجب ہے اور ایسے مرید کے درمیان اور اپنے تمام متعلقین اولاد واعزہ کے درمیان دروازہ آمد ورفت ومیل ملاقات بند رکھے کیونکہ مرید کیلئے کوئی چیز اُس شخص کی صحبت سے زیادہ مضر نہیں جو اس طریق کا قائل یا پابند نہو (جیسا کہ یہ بدر گردہ مرید ہوگیا)۔

شرط (۷) اور شیخ کے آداب لازمہ میں سے یہ بھی ہے کہ جب مرید اُس سے کوئی اپنا خواب بیان کرے یا کوئی کشف ومشاہدہ جو پیش آیا ہو ظاہر کرے تو اُس کی حقیقت پر اُسکے سامنے ہرگز ظاہر نکرے لیکن اُس کو ایسے اعمال تبلادے جس سے اُس کی مضرت وحجاب دفع ہو جاوے (یہ اُس وقت ہے جبکہ خواب وکشف کسی امر مضر کے متعلق ہو) یا اُس کو اُس سے اعلیٰ حال کی طرف متوجہ کردے (اور یہ اُس وقت ہے جبکہ خواب اور کشف سے کوئی امر مفید ثابت ہو) اور غرض اس کی یہ ہے کہ مرید کو اپنے اس حال سے بڑائی [illegible] (نیز تاکہ تفتیش کیفیات کی اُس کو عادت نہو جاوے جو کہ مضر طریق ہے)۔ یا کشف وغیرہ (کی حقیقت) پر کلام کرے تو اُس کے حق میں بُرائی

قلب سے اوسی قدر شیخ کی حرمت کم ہو جائیگی جس قدر اُس سے کلام میں بے تکلفی کرے گا اور جس قدر حرمت کم ہوگی اسی قدر اس کے اتباع سے انکار پیدا ہوگا اور جب اتباع اور اخذ تربیت سے انکار پیدا ہوگا تو عمل ہی جاتا رہے گا اور جب عمل نہ رہے گا (حق تعالےٰ اور اُس کے درمیان) حجاب حائل ہو کر مردود ہو جائے گا اور طریق سے نکل جائے گا۔ پھر اُس کی مثال کتے کی سی ہو جائیگی ہم اللہ تعالےٰ سے اپنے لئے اور تمام مسلمانوں کیلئے اس سے عافیت طلب کرتے ہیں۔ اللھم آمین۔

شرط (۸) اور شیخ کی شرائط و آداب میں سے یہ بھی ہے کہ مرید کو کسی کے پاس نہ بیٹھنے دے سوائے اُن برادران طریقت کے جو اُسکے ساتھ اس کام میں اسی شیخ کے زیر حکم جمع ہیں (اور اُس کو ہدایت کرے کہ نہ وہ کسی سے ملنے جائے اور نہ اس کے پاس کوئی ملنے کے لئے آئے اور کسی سے اچھا یا بُرا کلام نہ کرے اور جو کچھ اُس کو حال پیش آئے یا کرامت ظاہر ہو تو اپنے برادران طریقت میں بھی کسی سے بیان نہ کرے اور اگر شیخ مرید کو ان افعال میں سے کسی فعل کے کرنے پر آزاد چھوڑ دے تو اُس کے حق میں بُرائی کرتا ہے۔

شرط (۹) شیخ کے لوازم میں سے یہ بھی ہے کہ اپنے ہر مرید کے لئے ایک گوشہ تنہائی مقرر کر دے جو اُس کے لئے مخصوص ہو دوسرا کوئی اُس میں نہ جا سکے اور شیخ کو چاہیے کہ مریدین کو آپس میں بھی اپنی مجلس کے علاوہ جمع نہ ہونے دے اور جو شیخ اس میں سامحت کرے وہ مریدین کے حق میں بُرا کرتا ہے۔

## بعضے آداب از آداب المعاشرۃ

ادب (۱) جب کسی کے انتظار میں بیٹھنا ہو ایسے موقع پر اور اس طور سے مت بیٹھو کہ اس شخص کو معلوم ہو جائے کہ تم اس کا انتظار کر رہے ہو اس سے خواہ مخواہ اس کا دل [illegible]تا ہے اور اسکی یکسوئی میں خلل پڑتا ہے بلکہ اُس سے دور اور نگاہ سے پوشیدہ

آدمی صاف بات نہیں کہتے تکلف کے کنایات کے استعمال کو ادب

سمجھتے ہیں۔ اس لئے بعض اوقات مخاطب نہیں سمجھتا یا غلط سمجھتا ہے جس سے فی الحال یا فی المآل پریشانی ہوتی ہے بات بہت واضح کہنا چاہیئے۔

ادب (۳) بعضے آدمی بلا ضرورت دوسرے شخص کی پشت کے پیچھے بیٹھ جاتے ہیں اس سے دل الجھتا ہے

ادب (۴) بعض اوقات بعض خدمت دوسرے سے لینا پسند نہیں ہوتا۔ سو ایسی خدمت پر اصرار نہ کرنا چاہیئے کہ خود مخدوم کو تکلیف ہوتی ہے اور یہ بات اس مخدوم کی صریح ممانعت یا قرائن سے معلوم ہو جاتی ہے۔

ادب (۵) مشغول آدمی کے پاس بیٹھکر اس کو مت تکو کہ اس سے دل بٹتا ہے اور دل پر بوجھ معلوم ہوتا ہے بلکہ خود اس کی طرف متوجہ ہو کر بھی مت بیٹھو۔

ادب (۶) کسی کا خط جس کے تم مکتوب الیہ نہو مت دیکھو نہ حاضرانہ جیسے بعضے آدمی لکھتے میں دیکھتے جاتے ہیں اور نہ غائبانہ۔

ادب (۷) ہدیہ کے آداب میں یہ ہے کہ اگر کچھ درخواست کرنی ہو تو ہدیہ نہ دے اسمیں مہدی الیہ کو یا تو مجبور ہونا پڑتا ہے یا ذلیل۔

ادب (۸) خوامخواہ پیٹھ کے پیچھے بیٹھنا سخت بار معلوم ہوتا ہے تعظیم کے لئے ہر نشست و برخاست کے موقع پر اکثر باوجود ضرورت اُٹھنے سے مانع ہوتا ہے نہیں چاہیئے۔

ادب (۹) وظیفہ پڑھتے وقت خاص طور سے قریب بیٹھکر انتظار کرنا قلب کو متعلق کر کے وظیفہ کو مختل کرتا ہے البتہ اپنی جگہ بیٹھا رہے تو کچھ حرج نہیں۔

ادب (۱۰) بات ہمیشہ صاف اور بے تکلف کہدے تکلف کی تمہید وغیرہ نہ کرے۔

ادب (۱۱) کوئی اپنا بزرگ کسی کام کی فرمائش کرے تو اُس کو انجام دے کر اطلاع بھی دینا چاہیئے تاکہ اس بزرگ کو انتظار سے انتشار نہو۔

ادب (۱۲) اگر کسی سے ملنے جاؤ تو وہاں اتنا مت بیٹھو یا اس سے اتنی باتیں مت کرو کہ وہ تنگ ہو جاوے یا اُس کے کسی کام میں حرج ہو۔

ادب (۱۳) جب تم سے کوئی کسی کام کو کہے تو اس کو سنکر

زبان سے کچھ کہدیا کرو کہ کہنے والے کا دل ایک طرف ہو جاوے نہیں تو ایسا نہ ہو کہ کہنے والا تو سمجھے کہ اس نے سن لیا ہے اور تم نے سنا نہ ہو یا وہ سمجھے کہ تم یہ کام کردوگے اور تم کو کرنا منظور نہ ہو تو ناحق دوسرا آدمی بھروسہ میں رہا۔

ادب (۱۴) کسی کے گھر میں مہمان جاؤ تو اس سے کسی چیز کی فرمائش مت کرو بعضی دفعہ چیز ہوتی ہے بے حقیقت مگر وقت کی بات ہے گھر والا اس کو پوری نہیں کرسکتا ناحق اس کو شرمندگی ہوگی۔

ادب (۱۵) جہاں اور آدمی بیٹھے ہوں وہاں ہٹکر تھوکو مت۔ ناک مت صاف کرو اگر ضرورت ہو تو ایک کنارے جاکر فراغت کر آؤ۔

ادب (۱۶) کھانا کھانے میں ایسی چیزوں کا نام مت لو جس سے سننے والوں کو گھن پیدا ہو۔ بعضے نازک مزاجوں کو بہت تکلیف ہوتی ہے

ادب (۱۷) بیمار کے سامنے یا اس کے گھر والوں کے سامنے ایسی باتیں مت کرو جس سے زندگی کی ناامیدی پائی جائے ناحق دل ٹوٹے گا۔ بلکہ تسلی کی باتیں کرو کہ انشاءاللہ تعالے سب دکھ جاتا رہے گا۔

ادب (۱۸) اگر کسی کی پوشیدہ بات کرنی ہو اور وہ بھی اس جگہ موجود ہو تو آنکھ سے یا ہاتھ سے ادھر اشارہ مت کرو ناحق اس کو شبہ ہوگا اور یہ جب ہے کہ اس بات کا کرنا شرع سے درست بھی ہو اور اگر درست نہ ہو تو ایسی بات ہی کرنا گناہ ہے۔

ادب (۱۹) بدن اور کپڑے میں بدبو پیدا ہونے نہ دو اگر دھوبی کے گھر کے دھلے ہوئے کپڑے نہ ہوں تو بدن ہی کے کپڑوں کو دھو ڈالو۔

ادب (۲۰) آدمیوں کے بیٹھے ہوئے جھاڑو مت دلواؤ۔

ادب (۲۱) مہمان کو چاہیے کہ اگر پیٹ بھر جاوے تو تھوڑا سالن روٹی دسترخوان میں ضرور چھوڑ [illegible] گھروالوں کو یہ شبہ ہو کہ مہمان کو کھانا کم ہوگیا اس سے وہ شرمندہ ہوتے ہیں۔

[illegible] چارپائی یا پیڑھی یا اور کوئی برتن اینٹ پتھر وغیرہ مت ڈالو۔

[illegible] میں اچھال [illegible] اور کسی کھڑکی وغیرہ سے مت لٹکاؤ شاید گر پڑیں۔

ادب (۲۴) پردہ کی جگہ کسی کے پھوڑا پھنسی ہو تو اس سے مت پوچھو کہ کہاں ہے

ادب (۲۵) گٹھلی چھلکا کسی آدمی کے اوپر سے مت پھینکو۔

ادب (۲۶) کسی کو کوئی چیز ہاتھ میں دینا ہو تو دور سے مت پھینکو کہ وہ ہاتھ میں لے لیگا۔

ادب (۲۷) جس سے بے تکلفی نہ ہو اس سے ملاقات کے وقت اسکے گھر کا حال مت پوچھو

ادب (۲۸) کسی کے غم یا پریشانی یا دکھ بیماری کی کوئی خبر سنو تو قبل پختہ تحقیق کے کسی سے نہ کہو خصوصاً اُس کے عزیزوں سے۔

ادب (۲۹) دسترخوان پر سالن کی ضرورت ہو تو کھانیوالے کے سامنے سے مت اُٹھاؤ دوسرے برتن میں لے آؤ۔

ادب (۳۰) لڑکوں کے سامنے کوئی بے شرمی کی بات مت کہو۔

ادب (۳۱) جس شخص کی نسبت تمکو قرائن سے متیقن یا مظنون ہو کہ تمہارے کہنے کو ہرگز نہ ٹالیگا تو اس سے کسی ایسی چیز کی فرمائش نہ کرو جو شرعاً واجب نہیں۔

ادب (۳۲) اگر کسی شخص پر قصداً ناخوش ہونا پڑے یا اتفاقاً ایسا ہو جاوے تو دوسرے وقت اس کا دل خوش کر دو اگر تم سے واقعی زیادتی ہوگئی ہے تو بے تکلف اس سے معذرت کر کے اپنی زیادتی کی معافی مانگ لو عار مت کرو قیامت میں وہ اور تم برابر ہوگے۔

تمت

رسالہ ہذا نیز دیگر تالیفات حکیم الامتہ محی السنتہ حضرت مولانا مولوی قاری حاجی حافظ شاہ محمد اشرف علی صاحب مدظلہ
کتب خانہ اشرفیہ دریبہ کلاں سے طلب فرماویں۔